ترجمہ۔ ایک صاحب بیان کرتے ہیں کہ ہم لوگ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کو دینے کے لیئے ایک چیز اٹھا کر لے چلے۔ ان کے مقام زبذہ پہنچ کر ہم نے ان کے بارے میں پوچھا تو وہ ہمیں وہاں نہ ملے اور ہمیں بتایا گیا کہ انہوں نے (امیر المومنین سے) حج پر جانے کی اجازت مانگی تھی۔ ان کو اجازت مل گئی تھی (وہ حج کرنے گئے ہوئے ہیں) چنانچہ ہم وہاں سے چل کر شہر منی میں ان کے پاس پہنچے ہم لوگ ان کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ کسی نے ان کو بتایا کہ (امیر المومنین) حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے (منی میں) چار رکعت نماز پڑھی ہے تو انہیں اس سے بڑی ناگواری ہوئی اور اس بارے میں انہوں نے بڑے سخت بات کہی اور فرمایا میں نے حضور ﷺ کے ساتھ (یہاں منی میں) نماز پڑھی تھی تو آپ نے دو رکعت نماز پڑھی تھی اور میں نے حضرت ابو بکر و عمر کے ساتھ (یہاں منی میں) نماز پڑھی تو انہوں نے بھی دو دو رکعت نماز پڑھی تھی، پھر (جب نماز پڑھنے کا وقت آیا تو) حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ نے کھڑے ہو کر چار رکعت نماز پڑہی (حضرت عثمان نے مکہ میں شادی کرلی تھی اور مکہ میں کچھ دن رہنے کا ارادہ کر لیا تھا اس لئے وہ مقیم ہو گئے تھے اور چار رکعت نماز پڑھ رہے تھے) اس پر ان کی خدمت میں کہا گیا کہ امیر المومنین کے جس کام پر آپ اعتراض کر رہے تھے اب آپ خود ہی اسے کر رہے ہیں۔ فرمایا امیر کی مخالفت کرنا اس سے زیادہ سخت ہے۔ ایک مرتبہ حضور ﷺ نے ہم لوگوں میں بیان فرمایا تھا تو ارشاد فرمایا تھا کہ میرے بعد بادشاہ ہو گا تم اسے ذلیل نہ کرنا کیونکہ جس نے اسے ذلیل کرنے کا ارادہ کیا اس نے اسلام کی رسی کو اپنی گردن سے نکال پھینکا اور اس شخص کی توبہ اس وقت



تک قبول نہ ہو گی جب تک وہ اس سوراخ کو بند نہ کر دے جو اس نے کیا ہے (یعنی بادشاہ کو ذلیل کر کے اس نے اسلام کو جو نقصان پہنچایا ہے اس کی تلافی نہ کر لے) اور وہ ایسا کر نہ سکے گا اور اپنے سابقہ رویہ سے رجوع کر کے اس بادشاہ کی عزت کرنے والا نہ بن جائے۔ حضور نے ہمیں اس بات کا حکم دیا کہ تین باتوں میں بادشاہوں کو ہم اپنے پر غالب نہ آنے دیں (یعنی ہم ان کی عزت کرتے رہیں لیکن ان کی وجہ سے یہ تین کام نہ چھوڑیں) ایک تو ہم نیکی کا لوگوں کو حکم دیتے رہیں اور برائی سے روکتے رہیں اور لوگوں کو سنت طریقے سکھاتے رہیں۔

## قول ابن مسعود رضي الله عنه: إن الخلاف شر

و أخرج عبد الرزاق عن قتادة رضي الله عنه أن رسول الله ﷺ وأبا بكر وعمر وعثمان رضي الله عنهم صدرا من خلافته كانوا يصلون بمكة ومنى ركعتين، ثم إن عثمان صلاها أربعاً، فبلغ ذلك ابن مسعود فاسترجع ثم قام فصلى أربعا. فقيل له: استرجعت ثم صليت أربعًا؟ قال: الخلاف شر. كذا في الكنز (٢٤٢/٤)

ترجمہ۔ حضرت قتادہ رضی عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ، حضرت ابو بکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما مکہ اور منی میں دو رکعت قصر نماز پڑھا کرتے تھے اور اسی طرح حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے بھی اپنی خلافت کے ابتدائی زمانہ میں دو ہی رکعت نماز پڑھی لیکن بعد میں چار رکعت پڑھنے لگے۔

## قوله رضي الله عنه في البدعة والجماعة والفرقة

وأخرج العسكري عن سليم بن قيس العامري قال: سأل ابن الكواء عليا رضي الله عنه عن السنة، والبدعة، وعن الجماعة، والفرقة فقال: يا ابن الكواء! حفظت المسئلة فافهم الجواب: السنَّةُ والله سنة محمد ﷺ، والبدعة ما فارقها، والجماعة والله مجامعة أهل الحق وإن قلوا، والفرقة مجامعة أهل الباطل وإن كثروا. كذا في الكنز (١/٩٦)

ترجمہ- حضرت سلیم بن قیس عامر بیان کرتے ہیں کہ ابن کوّاء نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے سنت اور بدعت اور اکٹھے رہنے اور بکھر جانے کے بارے میں پوچھا تو حضرت علی نے فرمایا اے ابن کوّاء! تم نے سوال یاد رکھا اب اس کا جواب سمجھ لو۔ اللہ کی قسم! سنت تو حضرت محمد ﷺ کا طریقہ ہے بدعت وہ کام ہے جو اس طریقہ سے ہٹ کر ہو اور اللہ کی قسم! اہل حق کا اکٹھا ہونا ہی اصل میں اکٹھا ہونا ہے چاہے وہ تعداد میں کم ہوں اور اہل باطل کا اکٹھا ہونا حقیقت میں بکھر جانا ہے چاہے وہ تعداد میں زیادہ ہوں۔

## حديث ابن عساكر فيما قال أبو عبيدة في خلافة الصديق رضي الله عنهما

أخرج ابن عساكر عن مسلم قال: بعث أبو بكر إلى أبي عبيدة رضي الله عنهما هلم! حتى استخلفك، فإني سمعت رسول الله ﷺ يقول: إن لكل أمة أمينا، وأنت أمين هذه الأمة فقال أبو عبيدة: ما كنت لأقدم رجلا أمره رسول الله ﷺ أن يؤمنا. كذا في الكنز (٣/١٣٦)، وأخرجه الحاكم (٣/٢٦٧) عن مسلم البطين عن أبي البختري بنحوه وقال: صحيح الإسناد ولم



يخرجاه، وقال الذهبي: منقطع . اهـ وأخرجه ابن عساكر وابن شاهين وغيرهما عن علي بن كثير بنحوه. كما في كنز العمال (٣/١٢٦)

ترجمہ- حضرت مسلم رحمہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ کو پیغام بھیجا کہ آؤ میں تمہیں (حضور ﷺ کا) خلیفہ بنادوں کیونکہ میں نے حضور کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ امت کے لئے ایک امین ہوتا ہے اور آپ اس امت کے امین ہیں۔ حضرت ابوعبیدہ نے کہا میں اس آدمی سے آگے نہیں بڑھ سکتا جسے حضور ﷺ نے (نماز میں) ہمارا امام بننے کا حکم دیا ہو (اور وہ خود آپ ہی ہیں)۔

## رد الخلافة على الناس

خطبة أبي بكر رضي الله عنه في الخلافة وقوله: ولا حرصت عليها ليلة ولا يوما قط.

أخرج أبو نعيم في فضائل الصحابة عن أبي بكر رضي الله عنه أنه قال: يا أيُّها الناس! إن كنتم ظننتم أني أخذت خلافتكم رغبة فيها أو إرادة استئثار عليكم وعلى المسلمين فلا و الذي نفسي بيده ما أخذتها رغبة فيها وإلا استئثارًا عليكم ولا على أحد مِنَ المسلمين، ولا حرصت عليها ليلة ولا يوما قط، ولا سألت الله سرًا ولا علانيةً، ولقد تقلدت أمرا عظيما لا طاقة لي به إلا أن يعين الله، ولوددت أنها إلى أي أصحاب رسول الله ﷺ على أن يعدل فيها. فهي إليكم رد، ولا بيعة لكم عندي، فادفعوا لمن أحببتم فإنما أنا رجل منكم. كذا في الكنز(٣/١٣١)

## خلافت لوگوں کو واپس کرنا

ترجمہ۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے لوگو! اگر تمہارا یہ گمان ہے کہ میں نے تمہاری یہ خلافت اس لئے لی ہے کہ مجھے اس کے لینے کا شوق تھا یا میں تم پر اور مسلمانوں پر فوقیت حاصل کرنا چاہتا تھا تو ایسی بات ہر گز نہیں ہے۔ اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے۔ میں نے یہ خلافت نہ تو اپنے شوق سے لی ہے اور نہ تم پر اور نہ کسی مسلمان پر فوقیت حاصل کرنے کے لئے لی ہے۔ اور (زندگی بھر) نہ کسی رات میں نہ کسی دن میں میرے دل میں اس کی طلب پیدا ہوئی اور نہ کبھی چھپ کر اور نہ کبھی علی الاعلان میں نے اللہ سے اسے مانگا ہے اور میں نے بڑی بھاری ذمہ داری اٹھالی ہے جس کی مجھ میں طاقت نہیں ہے ہاں اگر اللہ میری مدد فرمائے (تو اور بات ہے) میں تو یہ چاہتا ہوں کہ حضور ﷺ کا کوئی صحابی اس خلافت کو سنبھال لے بشرطیکہ وہ اس میں انصاف سے کام لے۔ لہذا یہ خلافت میں تمہیں واپس کرتا ہوں اور تمہاری مجھ سے بیعت ختم۔ تم جسے چاہو اسے خلافت دے دو میں تم میں کا ایک آدمی بن کر رہوں گا۔

## قبول الخلافة لمصلحة دينية

حديث ابن أبي رافع في الخلافة وما وقع بينه وبين أبي بكر رضي الله عنهما فيها.

أخرج ابن راهويه، والعدني، والبغوي، وابن خزيمة عن رافع بن أبي رافع قال: لما استخلف الناس أبا بكر رضي الله عنه قلت: صاحبي الذي أمرني



أن لا أتأمر على رجلين! فارتحلت فانتهيت إلى المدينة فتعرضت لأبي بكر فقلت له: يا أبا بكر! أتعرفني؟ قال: نعم. قلت: أتذكر شيئا قلته لي؟ أن لا أتأمر على رجلين وقد وليت أمر الأمة؟ فقال: إن رسول الله ﷺ قبض والناس حديثوا عهد بكفر. فخفت عليهم أن يرتدوا وان يختلفوا، فدخلت فيها وأنا كاره، ولم يزل بي أصحابي. فلم يزل يعتذر حتى عذرته. كذا في الكنز (٣/١٢٥)

## کسی دینی مصلحت کی وجہ سے خلافت قبول کرنا

حضرت رافع بن ابو رافع کہتے ہیں کہ جب لوگوں نے حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کو خلیفہ بنالیا تو میں نے کہا یہ تو میرے وہی ساتھی ہیں جنہوں نے مجھے حکم دیا تھا کہ میں دو آدمیوں کا بھی امیر نہ بنوں (اور خود سارے مسلمانوں کے امیر بن گئے ہیں) چنانچہ میں اپنے گھر سے چل کر مدینہ پہنچا اور میں نے حضرت ابو بکر کے سامنے آکر ان سے عرض کیا۔ اے ابو بکر! کیا آپ مجھ کو پہچانتے ہیں؟ حضرت ابو بکر نے کہا ہاں۔ میں نے کہا کیا آپ کو وہ بات یاد ہے جو آپ نے مجھے کہی تھی؟ کہ میں دو آدمیوں کا بھی امیر نہ بنوں اور آپ خود ساری امت کے امیر بن گئے ہیں (یعنی آپ نے جو مجھے نصیحت کی تھی خود اس کے خلاف عمل کر رہے ہیں) حضرت ابو بکر نے فرمایا رسول اللہ ﷺ دنیا سے تشریف لے گئے تھے اور لوگ زمانہ کفر کے قریب تھے، (کچھ عرصہ پہلے ہی انہوں نے کفر چھوڑا تھا) مجھے اس بات کا ڈر ہوا کہ (اگر میں خلیفہ نہ بناتو) لوگ مرتد ہو جائیں گے اور ان میں اختلاف ہو جائے گا۔ مجھے خلافت ناپسند تھی لیکن میں نے (امت کے فائدے کی وجہ سے) قبول کرلی اور میرے ساتھی برابر مجھ

پر تقاضا کرتے رہے۔ حضرت ابو بکر اپنے اعذار بیان فرماتے رہے یہاں تک کہ میرا دل مان گیا کہ واقع یہ (خلافت کے قبول کرنے میں) معذور ہیں۔

## الحزن على قبول الخلافة

قول أبي بكر لعمر رضي الله عنهما: أنت كلفتني هذا الأمر

أخرج ابن راهويه و حيثمة في فضائل الصحابة وغيرهما عن رجل من آل ربيعة أنه بلغه: أن أبا بكر رضي الله عنه حين استخلف قعد في بيته حزينا، فدخل عليه عمر رضي الله عنه. فأقبل عليه يلومه وقال: أنت كلفتنى هذا الأمر، وشكى إليه الحكم بين الناس. فقال له عمر: أوما علمت أن رسول الله ﷺ قال: "إن الوالي إذا اجتهد فأصاب الحق فله أجران، وإن اجتهد فأخطأ الحق فله أجر واحد" فكأنه سهل على أبي بكر رضي الله عنه كذا في الكنز (٣/١٣٥)

## خلافت قبول کرنے پر غمگین ہونا

آلِ ربیعہ کے ایک شخص کہتے ہیں کہ ان کو یہ بات پہنچی کہ جب حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کو خلیفہ بنایا گیا تو وہ غمگین ہو کر اپنے گھر میں بیٹھ گئے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ ان کی خدمت میں گھر حاضر ہوئے تو حضرت ابو بکر ان کو ملامت کرنے لگے اور کہنے لگے تم نے مجھے خلافت قبول کرنے پر مجبور کیا تھا اور حضرت عمر سے شکایت کی کہ وہ لوگوں کے درمیان فیصلہ کیسے کریں؟ تو ان سے حضرت عمر نے کہا کیا آپ کو معلوم نہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا ہے کہ والی وحاکم جب (صحیح طریقے سے) محنت کرتا ہے اور



حق تک پہنچ جاتا ہے تو اسے دو اجر ملتے ہیں اور اگر (صحیح طریقے سے) محنت کرے لیکن حق تک نہ پہنچ سکے تو اسے ایک اجر ملتا ہے (یہ حدیث سنا کر) حضرت عمر نے گویا حضرت ابو بکر کا غم ہلکا کر دیا۔

## الاستخلاف

﴿مشاورة أبي بكر في شأن الخلافة أصحابه رضي الله عنه عند الوفاة﴾

اخرج ابن سعدٍ (٣/١٩٩) عن أبي سلمة بن عبد الرحمن وغيره أن أبا بكر الصديق رضي الله عنه لما استعزي به دعا عبد الرحمن بن عوف رضي الله عنه وقال: اخبرني عن عمر ابن الخطاب رضي الله عنه. فقال عبد الرحمن: ما تسألني عن أمر إلا وأنت أعلم به مني، فقال أبو بكر: وإن أعلم به منك فقال عبد الرحمن هو والله أفضل من رأيك فيه. ثم دعا عثمان بن عفان رضي الله عنه فقال: أخبرني عن عمر. فقال: أنت أخبرنا به. فقال: على ذلك يا أبا عبد الله؟ فقال عثمان بن عفان: اللهمّ! علمي به أن سريرته خير من علانيته، وأنه ليس فينا مثله. فقال أبو بكر: يرحمك الله، والله! لو تركته ما عدوتك، وشاور معهما سعيد بن زيد و أبو الأعور وأسيد بن الحضير وغيرهما من المهاجرين والأنصار. فقال أسيد: اللهم! أعلمه الخيرة بعدك يرضى للرضى، ويسخط للسخط، الذي يسر خير من الذي يعلن، ولم يل هذا الأمر أحد أقوى عليه منه.

## امیر کا کسی کو اپنے بعد خلیفہ بنانا

حضرت ابو سلمہ بن عبد الرحمن اور دیگر حضرات بیان کرتے ہیں کہ جب حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کی بیماری بڑھ گئی اور ان کی وفات کا وقت قریب آگیا تو حضرت عبد الرحمن

بن عوف رضی اللہ عنہ کو بلایا اور ان سے فرمایا مجھے حضرت عمر بن خطاب کے بارے میں بتاؤ کہ وہ کیسے ہیں؟ حضرت عبد الرحمن نے عرض کیا آپ جس آدمی کے بارے میں مجھ سے پوچھ رہے ہیں آپ اس کو مجھ سے زیادہ جانتے ہیں حضرت ابو بکر نے فرمایا چاہے میں تم سے زیادہ جانتا ہوں (لیکن پھر بھی تم بتاؤ)۔ حضرت عبد الرحمن نے عرض کیا جتنے آدمیوں کو آپ خلافت کا اہل سمجھتے ہیں یہ حضرت عمر ان سب سے افضل ہیں۔ پھر حضرت ابو بکر عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کو بلایا اور ان سے فرمایا تم مجھے حضرت عمر کے بارے میں بتاؤ۔ حضرت عثمان نے کہا آپ ان کو ہم سب سے زیادہ جانتے ہیں حضرت ابو بکر نے فرمایا اے ابو عبد اللہ (یہ حضرت عثمان کی کنیت ہے) پھر بھی بتاؤ۔ تب حضرت عثمان بن عفان نے عرض کیا اللہ کی قسم! جہاں تک میں جانتا ہوں ان کا باطن ان کے ظاہر سے بہتر ہے اور ہم میں ان جیسا کوئی نہیں ہے۔ حضرت ابو بکر نے فرمایا اللہ آپ پر رحم فرمائے۔ اللہ کی قسم! اگر میں ان کو چھوڑ دیتا (یعنی ان کو خلیفہ نہ بناتا) تو میں تم سے آگے نہ بڑھتا (یعنی تم کو خلیفہ بناتا کسی اور کو نہ بناتا) حضرت ابو بکر نے ان دو حضرات کے علاوہ حضرت سعید بن زید ابو الاعور رضی اللہ عنہ اور حضرت اسید بن حضیر رضی اللہ عنہ اور دیگر حضرات مہاجرین وانصار سے مشورہ کیا۔ حضرت اُسید نے کہا اللہ کی قسم! میں ان کو آپ کے بعد سب سے بہتر سمجھتا ہوں۔ جن کاموں سے اللہ تعالی خوش ہوتے ہیں ان ہی کاموں سے وہ (عمر) بھی خوش ہوتے ہیں اور جن کاموں سے اللہ ناراض ہوتے ہیں ان سے وہ بھی ناراض



ہوتے ہیں ان کا باطن ان کے ظاہر سے زیادہ اچھا ہے۔ خلافت کے لئے ان سے زیادہ طاقتور اور کوئی والی نہیں ہو سکتا۔

## جعل الأمر شورى بين المستصلحين له

﴿حديث مقتل عمر وجعله الأمر في النفر الستة وثناء ابن عباس رضي الله عنه عليه﴾

اخرج الطبراني عن ابن عمر رضي الله عنهما قال: لما طعن أبو لؤلؤة عمر رضي الله عنه طعنه طعنتين، فظن عمر أن له ذنبا في الناس لايعلمه، فدعا ابن عباس رضي الله عنهما . وكان يحبه ويدنيه ويسمع منه . فقال أحب أن نعلم عن ملأ من الناس كان هذا، فخرج ابن عباس فكان لا يمر بملأ من الناس إلا وهم يبكون، فرجع إلى عمر فقال: ياأمير المؤمنين! ما مررتُ على ملإ إلا رأيتهم يبكون، كأنهم فقدوا اليوم أبكار أولادهم. فقال: من قتلني؟ فقال: أبو لؤلؤة المجوسي عبد المغيرة بن شعبة، قال ابن عباس: فرأيت الْبُشر في وجهه، فقال: الحمدُ لله الذِيْ لَمْ يَبْتَلِنِي أحد يحاجني بقول لا إله إلا الله، أما إني قد (كنت) نهيتكم أن تجلبوا إلينا من العلوج أحدا فعصيتموني! ثم قال: ادعوا لي إخواني. قالوا: ومن؟ قال: عثمان وعلي وطلحة والزبير وعبد الرحمن بن عوف وسعد بن أبي وقاص رضي الله عنهم فأرسل إليهم ثم وصح رأسه في حجري. فلما جاؤوا قلت: هؤلاء قد حضروا، قال: نعم، نظرت في أمر المسْلِمِيْنَ فوجدتكم . أيُها الستة. رؤوس الناس وقادتهم، ولا يكون هذا الأمر إلا و فيكم ما استقمتم يستقم أمر الناس، وإن يكن اختلاف يكن فيكم فلما سمعته ذكر الاختلاف والشقاق وإن يكن، ظننت أنه كائن، لأنه قلما قال شيئا إلا رأيته ثم نزفه الدم، فهمسوا بينهم حتى خشيت أن يبايعوا رجلا منهم، فقلت: إن أمير المؤمنين حي بعد ولا يكون خليفتان ينظر أحدهما إلى الاخر. فقال:

احملوني فحملناه، فقال: تشاوروا ثلاثًا، ويصلي بالناس صهيب. قالوا: من نشاور يا أمير المؤمنين؟ قال: شاوروا المهاجرين والأنصار وسراة من هنا من الأجناد ثم دعا بشربة من لبن فشرب، فخرج بياض اللبن فشرب، فخرج بياض اللبن من الجرحين، فعرف أنه الموت، فقال: الآن لو أن لي الدُّنيا كلها لافتديت بها من هول المطلع، وما ذاك والحمد لله أن أكون رأيت إلا خيرا. فقال ابن عباس: وإن قلت فجزاك الله خيرا، أ ليس قد دعا رسول الله ﷺ أن يعز الله بك الدين والمسلمين إذ يخافون بمكة، فلما أسلمت كان إسلامك عزا، وظهر بك الإسلام و رسول الله ﷺ وأصحابه، وهاجرت إلى المدينة فكانت هجرتك فتحا، ثم لم تغب عن مشهد شهده رسول الله ﷺ من قتال المشركين من يوم كذا ويوم كذا. ثم قبض رسول الله ﷺ وهو عنك راضٍ، فوازرت الخليفة بعده على منهاج رسول الله ﷺ فضربت بمن أقبل على من أدبر حتى دخل الناس في الإسلام طوعا وكرها. ثم قبض الخليفة وهو عنك راض. ثم وليت بخير ما ولي الناس، مصر الله بك الأمصار، وجبى بك الأموال، ونفى بك العدو، وأدخل الله بك على كل أهل بيت من توسعتهم في دينهم وتوسعتهم في أرزاقهم، ثم ختم لك بالشهادة فهنيئا لك!. فقال: والله إن المغرور مَنْ تغرونه ثم قال: أتشهد لي يا عبد الله! عند الله يوم القيامة؟ فقال نعم، فقال: اللهم! لك الحمد . الصق خدي بالأرض يا عبد الله بن عمر! فوضعته من فخذي على ساقي، فقال: ألصق خدي بالأرض، فترك لحيته وخده حتى وقع بالأرض، فقال: ويلك وويل أمك يا عمر! إن لم يغفر الله لك يا عمر! ثم قبض رحمه الله. فلما قبض أرسلوا إلى عبد الله بن عمر رضي الله عنهما، فقال: لا آتيكم إن لم تفعلوا ما أمركم به من مشاورة المهاجرين والأنصار وسراة من هنا من الأجناد. قال الحسن . وذكر له فعل عمر رضي الله عنه عند موته وخشيته من ربه فقال: هكذا المؤمن جمع إحسانا وشفقة، والمنافق جمع إساءة



وغرة، والله! ما وجدت فيما مضى ولا فيما بقي عبدا ازداد إحسانا إلا ازداد مخافة وشفقة منه، ولا وجدت فيما مضى ولا فيما بقي عبدا ازداد إساءة إلا ازداد غرة. قال الهيثمي (٩/٧٦) وإسناده حسن.

## امر خلافت کی صلاحیت رکھنے والے حضرات کے مشورہ پر امر خلافت کو موقوف کر دینا

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جب ابولؤلؤہ نے حضرت عمر رضۃ اللہ عنہ پر نیزے کے دو وار کیئے تو حضرت عمر کو یہ خیال ہوا کہ شاید ان سے لوگوں کے حقوق میں کوئی ایسی کوتاہی ہوئی ہے جسے وہ نہیں جانتے ہیں۔ چنانچہ انہوں نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کو بلایا حضرت عمر کو ان سے بڑی محبت تھی۔ وہ ان کو اپنے قریب رکھتے تھے اور ان کی بات سنا کرتے تھے اور ان سے فرمایا میں یہ چاہتا ہوں کہ تم یہ پتہ کرو کہ کیا میرا یہ قتل لوگوں کے مشورے سے ہوا ہے؟ چنانچہ حضرت ابن عباس باہر چلے گئے۔ وہ مسلمانوں کی جس جماعت کے پاس سے گزرتے وہ روتے نظر آتے۔ حضرت ابن عباس نے حضرت عمر کی خدمت میں واپس آکر عرض کیا اے امیر المومنین! میں جس جماعت کے پاس سے گزرا میں نے ان کو روتے ہوئے پایا۔ ایسے معلوم ہو رہا تھا کہ جیسے آج ان کا پہلا بچہ گم ہو گیا ہو۔ حضرت عمر نے پوچھا مجھے کس نے قتل کیا ہے؟ حضرت ابن عباس نے کہا حضرت مغیرۃ بن شعبہ کے مجوسی غلام ابولؤلؤہ نے۔ حضرت ابن عباس کہتے ہیں (جب حضرت عمر کو پتہ چلا کہ ان کا قاتل مسلمان نہیں بلکہ مجوسی ہے) تو میں نے ان کے چہرے پر خوشی کے آثار دیکھے اور وہ کہنے لگے تمام

تعریفیں اس اللہ کے لئے ہیں جس نے میرا قاتل ایسے آدمی کو نہیں بنایا جو لاالہ الااللہ کہہ کر مجھ سے حجت بازی کر سکے۔ غور سے سنو۔ مین نے تم کو کسی عجمی کافر غلام کو یہاں لانے سے منع کیا تھا۔ لیکن تم نے میری بات نہ مانی۔ پھر فرمایا میرے بھائیوں کو بلالاؤ۔ لوگوں نے پوچھا وہ کون ہیں؟ انہوں نے فرمایا حضرت عثمان، حضرت علی، حضرت طلحہ، حضرت زبیر، حضرت عبدالرحمن بن عوف اور حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہم۔

ان لوگوں کے پاس آدمی بھیجا۔ پھر اپنا سر میری گود میں رکھ دیا۔ جب وہ حضرات آگئے تو میں نے کہا یہ سب آگئے ہیں تو فرمایا اچھا میں نے مسلمانوں کے معاملہ میں غور کیا ہے۔ میں نے آپ چھ حضرات کو مسلمانوں کا سردار اور قائد پایا ہے اور یہ امر خلافت صرف تم ہی ہوگا۔ جب تک تم سیدھے رہو گے اس وقت تک لوگوں کی بات بھی ٹھیک رہے گی۔ اگر مسلمانوں میں اختلاف ہوا تو پہلے تم میں ہوگا۔ جب میں نے سنا کہ حضرت عمر نے آپس کے اختلاف کا ذکر کیا ہے تو میں نے سوچا کہ اگرچہ حضرت عمر یوں کہہ رہے ہیں کہ اگر اختلاف ہوا لیکن یہ اختلاف ضرور ہو کر رہے گا کیونکہ بہت کم ایسا ہوا ہے کہ حضرت عمر نے کوئی چیز کہی ہو اور میں نے اسے ہوتے نہ دیکھا ہو پھر انکے زخموں سے بہت سا خون نکلا جس سے وہ کمزور ہوگئے وہ چھ حضرات آپس میں چپکے چپکے باتیں کرنے لگے یہاں تک کہ مجھے خطرہ ہوا کہ یہ لوگ ابھی اپنے میں کسی ایک سے بیعت ہو جائیں گے۔ اس پر میں نے کہا ابھی امیر المومنین زندہ ہیں اور ایک وقت میں دو خلیفہ نہ بناؤ پھر حضرت عمر نے فرمایا مجھے اٹھاؤ۔ چنانچہ ہم نے ان کو اٹھایا پھر انہوں



نے فرمایا تم لوگ تین دن مشورہ کرو اور اس عرصہ میں حضرت صہیب رضی اللہ عنہ لوگوں کو نماز پڑھاتے رہیں۔ ان حضرات نے پوچھا ہم کن سے مشورہ کریں۔ انہوں نے فرمایا مہاجرین اور انصار سے اور یہاں جتنے لشکر ہیں ان کے سرداروں سے۔ اس کے بعد تھوڑا سا دودھ منگایا اور اسے پیا تو دونوں زخموں میں سے دود کی سفیدی باہر آنے لگی جس سے حضرت عمر نے سمجھ لیا کہ موت آنے والی ہے۔ پھر فرمایا اب اگر میرے پاس ساری دنیا ہو تو میں اسے موت کے بعد آنے والے ہولناک منظر کی گھبراہٹ کے بدلے میں دینے کو تیار ہوں۔ لیکن مجھے اللہ کے فضل سے امید ہے کہ میں خیر ہی دیکھوں گا۔ حضرت ابن عباس نے کہا آپ نے جو کچھ فرمایا ہے اس کا بہترین بدلہ اللہ آپ کو عطا فرمائے کیا یہ بات نہیں ہے کہ جس زمانے میں مسلمان مکہ میں خوف کی حالت میں زندگی گزار رہے تھے اس وقت حضور ﷺ نے یہ دعا فرمائی تھی کہ آپ کو ہدایت دے کر اللہ تعالی دین کو اور مسلمانوں کو عزت عطا فرمائے۔ جب آپ مسلمان ہوئے تو آپ کا اسلام عزت کا ذریعہ بنا اور آپ کے ذریعہ سے اسلام اور حضور ﷺ اور آپ کے صحابہ کھلم کھلا سامنے آئے اور آپ نے مدینہ کو ہجرت فرمائی اور آپ کی ہجرت فتح کا ذریعہ بنی۔ پھر جتنے غزوات میں حضور ﷺ نے مشرکین سے قتال فرمایا آپ کسی سے غیر حاضر نہ ہوئے۔ پھر حضور پاک ﷺ کی وفات اس حال میں ہوئی کہ وہ آپ سے راضی تھے۔ پھر آپ نے حضور کے طریقہ کے مطابق حضور کے بعد خلیفۂ رسول کی خوب زوردار مدد کی۔ اور ماننے والوں کو لے کر آپ نے نہ ماننے والوں کا مقابلہ کیا یہاں تک کہ لوگ طوعاً و کرہاً اسلام میں داخل ہو گئے۔ (بہت

سے لوگ خوشی سے داخل ہوئے۔ کچھ ماحول اور حالات سے مجبور ہو کر داخل ہوئے) پھر ان خلیفہ کا اس حال میں انتقال ہوا کہ وہ آپ سے راضی تھے۔ پھر آپ کو خلیفہ بنایا گیا اور آپ نے اس ذمہ داری کو اچھے طریقہ سے انجام دیا اور اللہ تعالی نے آپ کے ذریعہ سے بہت سے نئے شہر آباد کرائے (جیسے کوفہ اور بصرہ) اور (مسلمانوں کے لئے روم وفارس کے) سارے اموال جمع کر دیئے اور آپ کے ذریعہ دشمن کا قلع قمع کر دیا اور اللہ تعالی نے ہر گھر میں آپ کے ذریعہ دین کو بھی ترقی عطا فرمائی اور رزق میں بھی وسعت عطا فرمائی اور پھر اللہ نے آپ کو خاتمہ میں شہادت کا مرتبہ عطا فرمایا۔ یہ مرتبہ سہادت آپ کو مبارک ہو۔ پھر حضرت عمر نے فرمایا اللہ کی قسم! تم (ایسی باتیں کرکے) جسے دھوکہ دے رہے ہو اگر وہ ان باتوں کو اپنے لئے مان جائے گا تو وہ واقعی دھوکہ کھانے والا انسان ہے۔ پھر فرمایا اے عبد اللہ! کیا تم قیامت کے دن اللہ کے سامنے بھی میرے حق میں ان تمام باتوں کی گواہی دے سکتے ہو؟ حضرت ابن عباس نے کہا جی ہاں۔ تو فرمایا اے اللہ! تیرا شکر ہے (کہ میری گواہی دینے کے لئے حضور ﷺ کے چچازاد بھائی تیار ہوگئے ہیں پھر فرمایا) اے عبد اللہ بن عمر! میرے رخسار کو زمین پر رکھ دو (حضرت ابن عمر کہتے ہیں) میں نے ان کا سر اپنی ران سے اٹھا کر اپنی پنڈلی پر رکھ دیا۔ تو فرمایا نہیں۔ میرے رخسار کو زمین پر رکھ دو۔ چنانچہ انہوں نے اپنی داڑھی اور رخسار کو اٹھا کر زمین پر رکھ دیا۔ اور فرمایا اے عمر! اگر اللہ نے تیری مغفرت نہ کی تو پھر اے عمر! تیری بھی ہلاکت ہے اور تیری ماں کی بھی ہلاکت ہے اس کے بعد ان کی روح پرواز کرگئی۔ رحمہ اللہ۔ جب حضرت عمر کا انتقال



ہوگیا تو ان حضرات نے حضرت عبد اللہ بن عمر کے پاس پیغام بھیجا۔ انہوں نے کہا حضرت عمر آپ لوگوں کو حکم دے گئے ہیں کہ آپ لوگ مہاجرین اور انصار سے اور جتنے لشکر یہاں موجود ہیں ان کے امراء سے مشورہ کریں۔ اگر آپ لوگ یہ کام نہیں کروگے تو میں آپ لوگوں کے پاس نہیں آؤں گا۔ جب حضرت حسن بصری سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے انتقال کے وقت کے عمل کا اور ان کے اپنے رب سے ڈرنے کا تذکرہ کیا گیا تو انہوں نے کہا مومن ایسے ہی کیا کرتا ہے کہ عمل بھی اچھے طریقے سے کرتا ہے اور اللہ سے ڈرتا بھی ہے اور منافق عمل بھی برے کرتا ہے اور اپنے بارے میں دھوکہ میں مبتلا رہتا ہے اللہ کی قسم! گزشتہ زمانے میں اور موجودہ زمانے میں میں نے یہی پایا کہ جو بندہ اچھے عمل میں ترقی کرتا ہے وہ اللہ سے ڈرنے میں بھی ترقی کرتا ہے اور جو برے عمل میں ترقی کرتا ہے اس کا اپنے بارے میں دھوکہ بھی بڑھتا جاتا ہے۔

## مشاورة أبي بكر رضي الله عنه مع أهل الراي

﴿مشاورته رضي الله عنه أهل الراي والفقه، ومن هم أصحاب الشورى في عهده وفي عهد الفاروق رضي الله عنه﴾

أخرج ابن سعد عن القاسم أن أبا بكر الصديق رضي الله عنه كان إذا نزل به أمر يريد فيه مشاورة أهل الرأي وأهل الفقه دعا رجالا من المهاجرين والأنصار، ودعا عمر و عثمان و عليا و عبد الرحمن بن عوف و معاذ بن جبل وأبي بن كعب و زيد بن ثابت رضي الله عنهم و كل هؤلاء كانوا يفتون في خلافته وإنما يصير فتوى الناس إلى هؤلاء. فمضى أبو بكر

على ذلك، ثم ولي عمر فكان يدعو هؤلاء النفر، وكان الفتوى تصير و هو خليفة إلى عثمان وأبي و زيد. كذا في الكنز (٣/١٣٤)

## حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کا اہل الرائے سے مشورہ کرنا

حضرت قاسم رحمہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جب حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کو کوئی ایسا مسئلہ پیش آتا جس میں وہ اہل الرائے اور اہل فقہ سے مشورہ کرنا چاہتے تو مہاجرین وانصار میں سے کچھ حضرات کو بلا لیتے اور حضرت عمر، حضرت عثمان، حضرت علی، حضرت عبد الرحمن بن عوف، حضرت معاذ بن جبل، حضرت ابی بن کعب اور حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہم کو بھی بلاتے۔ یہ سب حضرات حضرت ابو بکر کے زمانۂ خلافت میں فتوی دیا کرتے تھے اور لوگ بھی ان ہی حضرات سے مسائل پوچھا کرتے تھے۔ حضرت ابو بکر کے زمانے میں یہی ترتیب رہی۔ ان کے بعد حضرت عمر خلیفہ بنے تو وہ بھی ان ہی حضرات کو (مشورہ کے لئے) بلایا کرتے اور ان کے زمانے میں حضرت عثمان، حضرت اُبی اور حضرت زید فتوی کا کام کیا کرتے

## احترام الخلفاء والأمراء وطاعة أوامرهم

﴿ما وقع بين خالد وعمار رضي الله عنهما في سرية﴾

اخرج ابن جرير وابن عساكر عن ابن عباس رضي الله عنهما قال: بعث رسول الله ﷺ خالد بن الوليد بن المغيرة المخزومي على سرية و معه في السرية عمار بن ياسر رضي الله عنهما قال: فخرجوا حتى أتوا قريبا من القوم الذين يريدون أن يصبحوهم نزلوا في بعض الليل. قال: وجاء القوم



النذير فهربوا حيث بلغوا، فأقام رجل منهم كان قد أسلم هو و أهل بيته، فأمر أهله (فتحملوا) وقال: قفوا حتى آتيكم، ثم جاء حتى دخل على عمار رضي الله عنه، فقال: يا أبا اليقظان! إني قد أسلمت وأهل بيتي، فهل ذلك نافعي إن أنا أقمت، فإن قومي قد هربوا حيث سمعوا بكم؟ قال: فقال له عمار: فأقم فأنت آمن. فانصرف الرجل هو و أهله. قال: فصبح خالد القوم فوجدهم قد ذهبوا. فأخذ الرجل هو و أهله. فقال له عمار: إنه لا سبيل لك على الرجل قد أسلم. قال: وما أنت وذاك؟ أتجبر علي وأنا الأمير؟ قال: نعم أجبر عليك وأنت الأمير، إن الرجل قد آمن و لو شاء لذهب كما ذهب أصحابه، فأمرته بالمقام لإسلامه. فتنازعا في ذلك حتى تشاتما. فلما قدما المدينة اجتمعا عند رسول الله ﷺ، فذكر عمار الرجل وما صنع، فأجاز رسول الله ﷺ أمن عمار ونهى يومئذ أن يجبر أحد على الأمير. فتشاتما عند رسول الله ﷺ، فقال خالد: يا رسول الله أ يشتمني هذا العبد عندك؟ أما والله! لو لاك ما شتمني. فقال نبي الله ﷺ: "كف يا خالد عن عمار! فإنه من يبغض عمارا يبغضه الله عز وجل، ومن يلعن عمارا يلعنه الله عز وجل". ثم قام عمار فولى وأتبعه خالد بن الوليد حتى أخذ بثوبه فلم يزل يترضاه حتى رضي الله عنه وفي رواية أخرى: رضي عنه . ونزلت هذه الآية: ﴿أطيعوا الله وأطيعوا الرسول وأولي الأمر منكم﴾. أمراء السرايا ﴿فإن تنازعتم في شى ء فردوه إلى الله والرسول﴾. فيكون الله ورسوله هو الذي يحكم فيه، ﴿ذلك خير وأحسن تأويلا﴾. يقول خير عاقبة. كذا في الكنز (١/٢٤٢) و أخرجه أيضا أبو يعلى وابن عساكر و النسائي و الطبراني والحاكم من حديث خالد رضي الله عنه بمعناه مطولا وابن أبي شيبة و أحمد والنسائي مختصرا، كما في الكنز (٧/٧٣). قال الحاكم (٣/٣٩٠): صحيح إلا إسناد ولم يخرجاه، وقال الذهبي: صحيح. وقال الهيثمي

(٩/٢٩٤): رواه الطبراني مطولا و مختصرا منها ما وافق أحمد ورجاله ثقات.

## خلفاء اور امراء کا احترام کرنا اور ان کے احکامات کی تعمیل کرنا

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے حضرت خالد بن ولید مغیرہ مخزومی کو ایک لشکر کا امیر بنا کر بھیجا۔ اس جماعت میں ان کے ساتھ حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہما بھی تھے۔ چنانچہ یہ لوگ (مدینہ منورہ سے) روانہ ہوئے اور رات کے آخری حصے میں انہوں نے ان قوم کے قریب جا کر پڑاؤ ڈالا جس پر صبح حملہ کرنا تھا۔ کسی مخبر نے جا کر اس قوم کو صحابہ کرام کے آنے کی خبر کر دی۔ جس پر وہ لوگ بھاگ گئے اور محفوظ مقام پر پہنچ گئے لیکن اس قوم کا ایک آدمی جو خود اور اس کے گھر والے مسلمان ہو چکے تھے وہیں ٹھہرا رہا۔ اس نے اپنے گھر والوں سے کہا تو انہوں نے بھی سامان سفر باندھ لیا۔ اس نے گھر والوں سے کہا میرے واپس آنے تک تم لوگ یہاں ہی ٹھہرو۔ پھر وہ حضرت عمار کے پاس آیا اور اس نے کہا اے ابوالیقظان! یعنی اے بیدار مغز آدمی! میں اور میرے گھر والے مسلمان ہو چکے ہیں۔ تو کیا اگر میں یہاں ٹھہرا رہوں تو میرا یہ اسلام مجھے کام دے گا۔ کیونکہ میری قوم والوں نے تو جب آپ لوگوں کا سنا تو وہ بھاگ گئے۔ حضرت عمار نے اس سے کہا تم ٹھہرے رہو۔ تمہیں امن ہے۔ چنانچہ یہ آدمی اور اس کے گھر والے اپنی جگہ واپس آ گئے۔ حضرت خالد نے صبح اس قوم پر حملہ کیا۔ تو پتہ چلا کہ وہ لوگ تو سب جا چکے۔ البتہ وہ آدمی اور اس کے گھر والے وہاں ملے جنہیں حضرت خالد کے ساتھیوں نے پکڑ لیا۔ حضرت عمار



نے حضرت خالد سے کہا اس آدمی کو آپ نہیں پکڑ سکتے کیونکہ یہ مسلمان ہے۔ حضرت خالد نے کہا آپ کو اس سے کیا مطلب؟ امیر تو میں ہوں اور مجھ سے پوچھے بغیر کیا آپ پناہ دے سکتے ہو۔ حضرت عمار نے فرمایا ہاں میں پناہ دے سکتا ہوں اگرچہ آپ امیر ہے، کیونکہ یہ آدمی ایمان لا چکا ہے۔ اگر یہ چاہتا تو یہاں سے جا سکتا تھا جیسے اس کے ساتھی چلے گئے۔ چونکہ یہ مسلمان تھا اس وجہ سے میں نے اسے یہاں ٹھہرنے کو کہا تھا۔ اس پر ان دونوں حضرات میں بات بڑھ گئی اور ایک دوسرے کے بارے میں کچھ نازیبا الفاظ نکل گئے۔ جب یہ دونوں حضرات مدینہ پہنچ گئے تو دونوں حضور کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ حضرت عمار نے اس آدمی کے تمام حالات سنائے۔ اس پر حضور نے حضرت عمار کے امان دینے کو درست قرار دیا۔ لیکن آئندہ کے لئے امیر کی اجازت کے بغیر پناہ دینے سے منع کر دیا۔ اس پر ان دونوں حضرات میں حضور کے سامنے ہی تیز تازی ہو گئی اس پر حضرت خالد نے کہا یا رسول اللہ! کیا آپ کے سامنے یہ غلام مجھے سخت الفاظ کہہ رہا ہے؟ اللہ کی قسم! اگر آپ نہ ہوتے یہ مجھے کبھی ایسے سخت الفاظ نہ کہتا۔ حضور نے فرمایا اے خالد! عمار کو کچھ مت کہو۔ کیونکہ جو عمار سے بغض رکھے گا اس سے اللہ بُغض رکھے گا اور جو عمار پر لعنت کرے گا اس پر اللہ لعنت کرے گا۔ پھر حضرت عمار وہاں سے اٹھ کر چل دیئے (حضور کے اس فرمان کا یہ اثر ہوا کہ) حضرت خالد بھی حضرت عمار کے پیچھے چل دیئے اور ان کا کپڑا پکڑ کر انہیں مناتے رہے۔ یہاں تک کہ حضرت عمار ان سے راضی ہو گئے۔ اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔ اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول واولی الامر منکم۔ ترجمہ تم اللہ کا کہنا مانو اور رسول کا کہنا مانو اور تم میں جو

لوگ اہل حکومت ہیں ان کو بھی (حضرت ابن عباس فرماتے ہیں) ان حاکموں سے مراد جماعتوں ولشکروں کے امیر ہیں۔ فان تنازعتم فی شیئ فردوہ الی اللہ والرسول۔ ترجمہ: پھر اگر کسی امر میں تم باہم اختلاف کرنے لگو تو اس امر کو اللہ تعالی اور رسول کی طرف حوالہ کر لیا کرو۔ (حضرت ابن عباس فرماتے ہیں اس جھگڑے کا فیصلہ کریں گے۔ ذلک خیر و احسن تاویلا۔ (نساء ) ترجمہ: یہ امور سب بہتر ہیں اور ان کا انجام خوشتر ہے۔ اللہ تعالی فرماتے ہیں کہ اس طرح کرنے سے انجام اچھا ہوگا۔

## النهي عن سب الأمراء

﴿حديث أنس رضي الله عنه عن رسول الله ﷺ في ذلك﴾

أخرج ابن جرير عن أنس رضي الله عنه قال: نهانا كبراؤنا من أصحاب محمد ﷺ، قال: لا تسبوا أمراءكم، ولا تغشوهم، ولا تعصوهم، واتقوا الله واصبروا فإن الأمر قريب. كذا في الكنز (٣/١٦٨)

## اُمراء کو برا بھلا کہنے کی ممانعت

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت محمد ﷺ کے صحابہ میں سے جو ہمارے بڑے تھے انہوں نے ہمیں (امیر کے بارے میں چند باتوں سے) منع کیا (اور وہ چند باتیں یہ ہیں کہ) تم اپنے امیروں کو برا بھلا نہ کہو اور ان کو دھوکہ مت دو اور ان کی نافرمانی نہ کرو اور اللہ سے ڈرتے رہو اور صبر کرو کیونکہ موت (یا قیامت) عنقریب آنے والی ہے۔



## حفظ اللسان عند الأمير

﴿قول ابن عمر رضي الله عنهما لعروة في هذا الأمر: كنا نعد ذلك نفاقا﴾

أخرج البيهقي (٨/١٦٥) عن عروة قال: أتيت عبد الله بن عمر بن الخطاب رضي الله عنهما فقلت له: يا أبا عبد الرحمن! إنا نجلس إلى أئمتنا هؤلاء فيتكلمون بالكلام نحن نعلم أن الحق غيره فنصدقهم، ويقضون بالجور فنقويهم ونحسنه لهم، فكيف ترى في ذلك؟ فقال: يا ابن أخي! كنا مع رسول الله ﷺ نعد هذا نفاقا فلا أدرى كيف هو عندكم؟ وأخرج أيضا (٨/١٦٢) عن عاصم بن محمد عن أبيه قال: قال رجل لابن عمر رضي الله عنهما: إنا ندخل على سلطاننا فنقول ما نتكلم بخلافه إذا خرجنا من عندهم، قال: كنا نعد هذا نفاقا. وأخرجه البخاري عن محمد بن زيد بنحوه وزاد: كنا نعد هذا نفاقا على عهد رسول الله ﷺ. كذا في الترغيب (٣٨٢/٢)

وأخرج ابن عساكر عن مجاهد أن رجلا قدم على ابن عمر رضي الله عنهما فقال له: كيف أنتم وأبو أنيس؟ قال: نحن وهو إذا لقيناه قلنا له ما يحب، وإذا ولينا عنه قلنا غير ذلك. قال: ذلك ما كنا نعد و نحن مع رسول الله من النفاق. كذا في :كنز العمال (١/٩٣)

وأخرجه أبو نعيم في الحلية (٣٣٢/٢) عن الشعبي قال: قلنا لابن عمر رضي الله عنهما: إذا دخلنا على هؤلاء نقول ما يشتهون، فإذا خرجنا من عندهم قلنا خلاف ذاك. قال: كنا نعد ذلك نفاقا على عهد رسول الله ﷺ.

## امیر کے سامنے زبان کی حفاظت کرنا

حضرت عروہ رحمہ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں حضرت عبداللہ بن عمر بن خطاب رضی اللہ عنہما کی خدمت میں آیا اور میں نے ان سے کہا اے ابو عبد الرحمن! (یہ حضرت عبد اللہ بن عمر کی کنیت ہے) ہم اپنے ان امیروں کے پاس بیٹھتے ہیں اور وہ کوئی بات کہتے ہیں اور ہمیں معلوم ہے کہ (یہ بات غلط ہے اور) صحیح بات کچھ اور ہے۔ لیکن ہم ان کی بات کی تصدیق کر دیتے ہیں اور وہ لوگ ظلم کا فیصلہ کرتے ہیں اور ہم ان کو تقویت پہنچاتے ہیں اور ان کے اس فیصلے کو اچھا بتاتے ہیں آپ کا اس بارے میں کیا خیال ہے؟ انہوں نے فرمایا اے میرے بھتیجے! ہم تو حضور اکرام ﷺ کے زمانے میں اسے نفاق شمار کرتے تھے (کہ دل میں کچھ اور ہے اور زبان سے کچھ اور ظاہر کر رہا ہے) لیکن مجھے پتہ نہیں تم لوگ اسے کیا سمجھتے ہو؟ (یعنی امیر کے سامنے حق بات نہ کہہ سکے تو اس کے غلط کو بھی صحیح تو نہ کہے) حضرت عاصم کے والد حضرت محمد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے کہا ہم اپنے بادشاہ کے پاس جاتے ہیں اور ہم کو اس کے سامنے (اس کی وجہ سے) کچھ ایسی باتیں زبان سے کہنی پڑتی ہیں کہ اس کے پاس سے باہر آ کر ان کے خلاف کہتے ہیں۔ حضرت ابن عمر نے کہا ہم اسے نفاق شمار کرتے تھے۔

## من ينجو في الإمارة

أخرج الطبراني عن أبي وائل شقيق بن سلمة أن عمر بن الخطاب رضي الله عنه استعمل بشر بن عاصم رضي الله عنه على صدقات هوازن، فتخلف بشر فلقيه عمر، فقال: ما خلفك؟ أما لنا سمع وطاعة؟ قال: بلى، ولكن سمعت رسول الله ﷺ يقول: "من ولي شيئا من أمر المسلمين أتي به



يوم القيامة حتى يوقف على جسر جهنم، فإن كان محسنا نجا، وإن كان مسيئا انخرق به الجسر فهوي فيه سبعين خريفا". قال: فخرج عمر رضي الله عنه كئيبا محزونا فلقيه أبو ذر رضي الله عنه فقال: ما لي أراك كئيبا حزينا؟ فقال: ما لي لا أكون كئيبا حزينا؟ وقد سمعت بشر بن عاصم يقول: سمعت رسول الله ﷺ يقول: "من ولي شيئا من أمر المسلمين أتي به يوم القيامة حتى يوقف على جسر جهنم، فإن كان محسنا نجا، وإن كان مسيئا انخرق به الجسر فهوى فيه سبعين خريفا". فقال أبو ذر رضي الله عنه: أو ما سمعته من رسول الله؟ قال: لا. قال: أشهد أني سمعت رسول الله ﷺ يقول: "من ولى أحدا من المسلمين أتي به يوم القيامة حتى يوقف على جسر جهنم، فإن كان محسنا نجا، وإن كان مسيئا انخرق به الجسر فهوى فيه سبعين خريفا، وهي سوداء مظلمة" فأي الحديثين أوجع لقلبك. قال: كلاهما قد أوجع قلبي فمن يأخذها بما فيها؟ فقال أبو ذر رضي الله عنه: من سلط الله أنفه و ألصق خده بالأرض أما إنا لا نعلم إلا خيرا، وعسى إن وليتها من لا يعدل فيها أن لا تنجو من إثمها. كذا في الترغيب (٤٤١/٣). قال الهيثمي (٥/٢٠٥): رواه الطبراني وفيه سويد بن عبد العزيز وهو متروك. انتهى. وأخرجه أيضا عبد الرزاق و أبو نعيم و أبو سعيد النقاش و البغوي و الدارقطني في المتفق من طريق سويد، كما في الكنز(٣/١٥٣). وأخرجه ابن أبي شيبة، وابن منده من غير طريق سويد، كما في الإصابة (١/١٥٢)

## امیر بن کر کون شخص (دوزخ سے) نجات پائے گا

حضرت ابو وائل شقیق بن سلمہ رحمہ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے حضرت بشر بن عاصم رضی اللہ عنہ کو ہوازن کے صدقات (وصول کرنے پر)

عامل مقرر کیا۔ لیکن حضرت بشر (ہوازن کے صدقات وصول کرنے) نہ گئے۔ ان سے حضرت عمر کی ملاقات ہوئی۔ حضرت عمر نے ان سے پوچھا تم (کیوں نہیں گئے؟ کیا ہماری بات کو سننا اور ماننا ضروری نہیں ہے؟ حضرت بشر نے کہا کیوں نہیں۔ لیکن میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جسے مسلمانوں کے کسی امر کا ذمہ دار بنایا گیا اسے قیامت کے دن لا کر جہنم کے پل پر کھڑا کر دیا جائے گا۔ اگر اس نے اپنی ذمہ داری کو اچھے طرح ادا کیا ہوگا۔ تو وہ نجات پالے گا۔ اور اگر اس نے ذمہ داری صحیح طرح ادا نہ کی ہوگی تو پل اسے لے کر ٹوٹ پڑے گا اور وہ ستر برس تک جہنم میں گرتا چلا جائے گا۔ (یہ سن کر) حضرت عمر بہت پریشان اور غمگین ہوئے اور وہاں سے چلے گئے۔ راستہ میں ان کی حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے ملاقات ہوئی۔ انہوں نے کہا کیا بات ہے؟ میں آپ کو پریشان اور غمگین دیکھ رہا ہوں۔ حضرت عمر نے فرمایا میں کیوں نہ پریشان اور غمگین ہوؤں جبکہ میں حضرت بشر بن عاصم سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد سن چکا ہوں کہ جسے مسلمانوں کے کسی امر کا ذمہ دار بنایا گیا اسے قیامت کے دن لا کر جہنم کے پل پر کھڑا کر دیا جاءے گا۔ اگر اس نے اپنی ذمہ داری کو اچھی طرح ادا کیا ہو گا تو وہ نجات پالے گا۔ اور اگر اس نے ذمہ داری صحیح طرح ادا نہ کی ہو گی تو پل اسے لے کر ٹوٹ پڑے گا اور وہ ستر برس تک جہنم میں گرتا چلا جائے گا۔ اس پر حضرت ابوذر نے کہا کیا آپ نے حضور سے یہ حدیث نہیں سنی ہے؟ حضرت عمر نے فرمایا نہیں۔ حضرت ابوذر نے کہا میں اس بات کی گواہی دیتا ہوں کہ مین نے حضور کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ جو کسی مسلمان کو ذمہ دار بنائے گا اسے قیامت کے دن لا کر



جہنم کے پل پر کھڑا کر دیا جائے گا۔ اگر وہ (اس ذمہ دار بنانے میں) ٹھیک تھا تو (دوزخ سے) نجات پائے گا اور اگر وہ اس میں ٹھیک نہیں تھا تو پل اسے لے کر ٹوٹ پڑے گا اور وہ ستر برس تک جہنم میں گرتا چلا جائے گا اور وہ جہنم کالی اور اندھیری ہے۔ (آپ بتائیں کہ) ان دونوں حدیثوں میں سے کس حدیث کے سننے سے آپ کے دل کو زیادہ تکلیف ہوئی ہے؟ آپ نے فرمایا دونوں کے سننے سے میرے دل کو تکلف ہوئی ہے۔ لیکن جب خلافت میں ایسا زبردست خطرہ ہے تو اسے کون قبول کرے گا؟ حضرت ابوذر نے کہا اسے وہی قبول کرے گا جس کی ناک کاٹنے کا اور اس کے رخسار کو زمین سے ملانے کا یعنی اسے ذلیل کرنے کا ارادہ کیا ہو۔ بہر حال ہمارے علم کے مطابق آپ کی خلافت میں خیر ہی خیر ہے ہاں یہ ہو سکتا ہے کہ آپ اس خلافت کا ذمہ دار ایسے شخص کو بنادیں جو اس میں عدل وانصاف سے کام نہ لے تو آپ بھی اس کے گناہ سے نہ بچ سکیں گے۔

## من يتحمل الإمارة

﴿أعلم الجماعة بالقران يليق بالإمارة﴾

عن أبي هريرة رضي الله عنه قال: بعث رسول الله ﷺ بعثًا وهم ذوو عدد، فاستقرأهم فاستقرأ كل رجل منهم_ يعنى ما معه من القرآن_ فأتى على رجل من أحدثهم سنا فقال: ما معك يا فلان؟ قال: معي كذا و كذا و سورة البقرة. فقال: أمعك سورة البقرة؟ قال: نعم. قال: اذهب، فأنت أميرهم. فقال رجل من أشرافهم: والله ! ما منعني أن أتعلم البقرة إلا خشية ألا أقوم بها. فقال رسول الله ﷺ: تعلموا القرآن واقرأوه، فإن مثل

القرآن لمن تعلمه فقرأه كمثل جراب محشو مسكا يفوح ريحه في كل مكان، ومن تعلمه فيرقد وهو في جوفه فمثله كمثل جراب أوكئ على مسك. كذا في الترغيب (١٢/٣)

## امارت کی ذمہ داری کون اُٹھاسکتا ہے؟

حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے ایک جماعت بھیجی جن کی تعداد زیادہ تھی۔ ان میں سے ہر آدمی کو جتنا قرآن یاد تھا وہ آپ نے ان سے سُنا۔ چنانچہ سنتے سنتے آپ ایک ایسے شخص کے پاس آئے جو ان میں سب سے کم عمر تھا۔ آپ نے فرمایا اے فلانے! تمہیں کتنا قرآن یاد ہے؟ اس نے کہا فلاں فلاں سورتیں اور سورہ بقرہ۔ آپ نے پوچھا کیا تمہیں سورہ بقرہ یاد ہے؟ اس نے کہا جی ہاں۔ آپ نے فرمایا جاؤ۔ تم اس جماعت کے امیر ہو۔ اس جماعت کے سرداروں میں سے ایک آدمی نے کہا میں نے سورہ بقرہ صرف اس وجہ سے یاد نہیں کی کہ میں شاید اسے تہجد میں نہ پڑھ سکوں۔ حضور نے فرمایا تم لوگ قرآن سیکھو اور اسے پڑھو۔ کیونکہ جو آدمی قرآن سیکھتا ہے اور اسے پڑھتا ہے۔ اس کی مثال اس تھیلی کی سی ہے جو مشک سے بھری ہوئی ہو کہ اس کی خوشبو تمام مکان میں پھیلتی ہے اور جس شخص نے قرآن سیکھا اور پھر سوگیا اس کی مثال اس تھیلی کی سی ہے جس کا منہ بند کردیا گیا ہو۔

## ما وقع بين عوف بن مالك وخالد رضي الله عنهما

وأخرج أحمد عن عوف بن مالك الأشجعي رضي الله عنه قال: خرجت مع من خرج مع زيد بن حارثة رضي الله عنه من المسلمين في غزوة مؤتة و



[رافقني] مددي من اليمن ليس معه غير سيفه، فنحر رجل من المسلمين جزورا، فسأله المددي (طائفة) من جلده فأعطاه إياه، فاتخذه كهيئة الدرقة، ومضينا فلقينا جموع الروم، وفيهم رجل على فرس له أشقر عليه سرج مذهب وسلاح مذهب. فجعل الرومي يفرى بالمسلمين، وقعد له المددي خلف صخرة، فمر به الرمي (فعرقب فرسه) فخر وعلاه فقتله وحاز فرسه وسلاحه. فلما فتح الله للمسلمين بعث إليه خالد ابن الوليد رضي الله عنه (فأخذ منه السلب) قال عوف: فأتيته فقلت: ياخالد! أما علمت أن رسول الله ﷺ قضى بالسلب للقاتل؟ قال: بلى، ولكني استكثرته. فقلت: لتردنه إليه او لأعرفنكها عند رسول الله ﷺ، فأبى أن يرد عليه. قال عوف: فاجتمعنا عند رسول الله ﷺ فقصصت عليه قصة المددي وما فعل خالد. فقال رسول الله ﷺ "يا خالد! ما حملك على ما صنعت؟" قال: يا رسول الله! استكثرته. فقال رسول الله ﷺ: "يا خالد! رد عليه ما أخذت منه". قال عوف فقلت: دونك يا خالد! ألم أف لك؟ فقال رسول الله ﷺ: "وما ذاك؟" فأخبرته. فغضب رسول الله ﷺ وقال: "ياخالد! لا ترده عليه، هل أنتم تاركو أمرائي؟ لكم صفوة أمرهم وعليهم كدره". و رواه مسلم و أبو داود نحوه. كذا في البداية (٢٤٩/٢) و أخرجه البيهقي (٣١٠/٦) بنحوه.

## حضرت عوف بن مالک اور خالد رضی اللہ عنہما کے درمیان میں جو ہوا

حضرت عوف بن مالک اشجعی رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں میں بھی ان مسلمانوں کے ساتھ سفر میں گیا جو غزوۂ موتہ میں حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھے۔ یمن

سے لشکر کی مدد کے لئے آنے والے ایک صاحب اس سفر میں میرے ساتھی بن گئے۔ اس کے پاس اس کی تلوار کے علاوہ اور کوئی ہتھیار نہیں تھا۔ ایک مسلمان نے ایک اونٹ ذبح کیا۔ میرے اس ساتھی نے اس مسلمان سے اونٹ کی کھال کا ایک ٹکڑا مانگا۔ انہوں نے اسے ایک ٹکڑا دے دیا جسے لے کر اس نے ڈھال جیسا بنایا۔ پھر ہم وہاں سے آگے چلے۔ ہمارا رومی لشکروں سے مقابلہ ہوا۔ ان رومیوں میں ایک آدمی اپنے سرخ گھوڑے پر سوار تھا۔ جس کی زین اور ہتھیار پر سونے کا پانی چڑھا ہوا تھا۔ وہ رومی مسلمانوں کو بڑے زور شور سے قتل کرنے لگا۔ مدد کے لئے آنے والا یمنی ساتھی اس کی تاک میں ایک چٹان کے پیچھے بیٹھ گیا۔ وہ رومی جونہی اس کے پاس سے گزرا۔ اس نے حملہ کرکے اس کے گھوڑے کی ٹانگیں کاٹ دیں۔ وہ رومی زمین پر گر پڑا۔ اس کے اوپر چڑھ کر یمنی نے اسے قتل کر دیا اور اس کے گھوڑے اور ہتھیار پر قبضہ کر لیا۔ جب اللہ تعالی نے مسلمانوں کو فتح عطا فرمادی تو حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے (جن کو آخر میں مسلمانوں نے امیر بنالیا تھا) اس یمنی کو بلا کر اس سے مقتول رومی کا سارا سامان لے لیا۔ حضرت عوف کہتے ہیں کہ میں نے حضرت خالد کے پاس جا کر اس سے کہا اے خالد! کیا تمہیں معلوم نہیں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قاتل کے لئے مقتول کے سامان کا فیصلہ کیا تھا؟ حضرت خالد نے کہا مجھے معلوم ہے لیکن مجھے یہ سامان بہت زیادہ معلوم ہو رہا ہے۔ میں نے کہا یا تو آپ یہ سامان اس یمنی کو واپس دے دیں۔ نہیں تو میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے آپ کی شکایت کروں گا اور پھر آپ ﷺ کو پتہ چل جائے گا۔ لیکن حضرت خالد نے وہ سامان واپس کرنے سے انکار



کر دیا (اس سفر سے واپسی پر) ہم لوگ حضور کی خدمت میں پہنچے۔ تو میں نے اس یمنی کا قصہ اور جو کچھ حضرت خالد نے کیا تھا وہ سب حضور کو بتایا۔ حضور نے فرمایا اے خالد! تم نے اس سے جو کچھ لیا ہے وہ اسے واپس کردو۔ حضرت عوف کہتے ہیں اس پر میں نے حضرت خالد سے کہا اے خالد! لو میں نے تم سے جو کہا تھا وہ پورا کر دیا نا۔ کہ حضور سے شکایت کرکے تمہیں سزا دلواؤں گا۔ حضور ﷺ نے فرمایا یہ کیا بات ہے؟ میں نے آپ کو ساری تفصیل بتائی۔ اس پر حضور ناراض ہو گئے اور آپ نے فرمایا اے خالد! وہ سامان واپس نہ کرو (اور صحابہ سے متوجہ ہو کر فرمایا) کیا تم میری وجہ سے میرے امیروں کو چھوڑ نہیں دیتے؟ (کہ ان کی بے اکرامی نہ کیا کرو بلکہ ان کا احترام کیا کرو) ان کے اچھے کام تمہارے لئے مفید ہیں اور ان کے برے کام کا وبال ان ہی پر ہوگا۔ یعنی اگر وہ اچھے اعمال کریں گے تو ان کا فائدہ تمہیں بھی ہوگا اور اگر وہ غلط کام کریں گے تو اس کا خمیازہ ان کو ہی بھگتنا پڑے گا۔ تمہیں ہر حال میں ان کا اکرام کرنا چاہئے۔

## حديث أبي بكرة رضي الله عنه في احترام الأمير

وأخرج البيهقي (٨/١٦٣) عن زياد بن كسيب العدوي قال: كان عبد الله ابن عامر يخطب الناس، عليه ثياب رقاق مرجل شعره. قال: فصلى يوما ثم دخل. قال: وأبو بكرة جالس إلى جنب المنبر، فقال مرداس أبو بلال: ألا ترون إلى أمير الناس وسيدهم يلبس الرقاق ويتشبه بالفساق؟ فسمعه أبو بكرة فقال لابنه الأصيلج: ادع لي أبا بلال! فدعاه له فقال أبو بكرة: أما إني قد سمعت مقالتك للأمير آنفا، وقد سمعت رسول الله ﷺ يقول: "من أكرم سلطان الله أكرمه الله و من أهان سلطان الله أهانه الله".

## امیر کے احترام کے بارے میں حضرت ابو بکر کا حدیث

حضرت زیاد بن کسیب عدوی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ عبداللہ بن عامر باریک کپڑے پہن کر اور بالوں میں کنگھی کر کے لوگوں میں بیان کیا کرتے تھے۔ ایک دن انہوں نماز پڑھائی اور پھر اندر چلے گئے اور حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ منبر کے پاس بیٹھے ہوئے تھے۔ مرداس ابو بلال نے کہا کیا آپ لوگ دیکھتے نہیں ہیں کہ لوگوں کے امیر باریک کپڑے پہنتے ہیں اور فاسق لوگوں سے مشابہت اختیار کرتے ہیں؟ حضرت ابو بکرہ نے ان کی بات سن لی اور اپنے بیٹے اُصیلح سے کہا ابو بلال کو میرے پاس بلا کر لاؤ۔ وہ انہیں بلا کر لائے تو ان سے حضرت ابو بکرہ نے فرمایا یا غور سے سنو! تم نے ابھی امیر کے بارے میں جو کہا ہے وہ میں نے سن لیا ہے۔ لیکن میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جو اللہ کے سلطان کا اکرام کرے گا اللہ اس کا اکرام کریں گے اور جو اللہ کے سلطان کی اہانت کرے گا اللہ اس کی اہانت کریں گے

## طاعة الأمير إنما تكون في المعروف

و أخرج الشيخان عن علي بن أبي طالب رضي الله عنه قال: استعمل النبي ﷺ رجلا من الأنصار على سرية، بعثهم وأمرهم أن يسمعوا له ويطيعوا. قال: فأغضبوه في شيء فقال: اجمعوا لي حطبا، فجمعوا، فقال: أوقدوا نارا، فأوقدوا، ثم قال: ألم يأمركم رسول الله ﷺ أن تسمعوا لي وتطيعوا؟ قالوا: بلى. قال: فادخلوها. قال: فنظر بعضهم إلى بعض وقالوا: إنما فررنا إلى رسول الله ﷺ من النار. قال: فسكن غضبه وطفئت النار. فلما قدموا على النبي ﷺ ذكروا ذلك له، فقال: "لو دخلوها ما خرجوا منها، إنما



الطاعة في المعروف". وهذه القصة ثابتة أيضا في الصحيحين عن ابن عباس رضي الله عنهما، كذا في البداية (٢/٢٢٦) وأخرجه ابن جرير عن ابن عباس و ابن أبي شيبة عن أبي سعيد بمعناه. وسمى أبو سعيد الرجل الأنصاري عبد الله ابن حذافة السهمي. كما في الكنز (٣/١٧٠)، و هكذا سماه في البخاري عن ابن عباس. كما في الإصابة (٢/ ٢٩٦)

## امیر کی طاعت صرف معروف میں ہیں

حضرت علی بن ابی طالبؓ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے ایک انصاری کو ایک جماعت کا امیر بنا کر بھیجا اور اس جماعت کو تاکید فرمائی کہ اپنے امیر کی بات سنیں اور مانیں۔ چنانچہ (اس سفر میں) امیر کو ان کی کسی بات پر غصہ آگیا تو اس نے کہا میرے لئے لکڑیاں جمع کرو۔ چنانچہ انہوں نے لکڑیاں جمع کیں۔ پھر اس امیر نے کہا آگ جلاؤ۔ اس پر ان لوگوں نے آگ جلائی۔ پھر اس امیر نے کہا کیا آپ لوگوں کو حضور نے اس بات کا حکم نہیں دیا کہ آپ لوگ میری بات سنو اور مانو؟ لوگوں نے کہا جی ہاں حکم دیا ہے۔ اس امیر نے کہا تو پھر تم اس آگ میں داخل ہو جاؤ (لوگوں کا امتحان لینا مقصود تھا) اس پر لوگ ایک دوسرے کو دیکھنے لگے اور یوں کہا ہم تو آگ سے بھاگ کر حضور کے پاس آئے تھے۔ (اتنی دیر میں) اس امیر کا غصہ ٹھنڈا ہو گیا اور آگ بھی بجھ گئ۔ جب یہ لوگ حضور کی خدمت میں واپس پہنچے تو حضور سے اس قصہ کا ذکر کیا۔ اس پر حضور نے فرمایا اگر یہ لوگ اس آگ میں داخل ہو جاتے تو کبھی اس سے باہر نہ نکل سکتے (یعنی یہ بات نہیں تھی کہ امیر کی ماننے کی وجہ سے آگ ان کو نہ جلاتی اور یہ زندہ آگ

سے باہر آجاتے بلکہ جل کر مرجاتے) امیر کی اطاعت صرف نیکی کے کاموں میں ضروری ہے۔(گناہ کے کاموں میں اس کی اطاعت نہ کی جائے)۔

## حديث ابن عمر رضي الله عنهما في احترام الأمير

وأخرج أبو يعلى وابن عساكر -ورجاله ثقات- عن ابن عمر رضي الله عنهما أن رسول الله ﷺ كان في نفر من أصحابه فأقبل عليهم فقال: "أ لستم تعلمون أنى رسول الله إليكم؟" قالوا: بلى! نشهد أنك رسول الله. قال: "أ لستم تعلمون أنه من أطاعني فقد أطاع الله، ومن طاعة الله طاعتي؟" قالوا: بلى! نشهد أنه من أطاعك فقد أطاع الله ومن طاعة الله طاعتك. قال: "فإن من طاعة الله أن تطيعوني، ومن طاعتي أن تطيعوا أمراءكم، وإن صلوا قعودًا فصلوا قعودًا". كذا في الكنز (٣/١٦٨)

## امیر کے لئے احترام کے بارے میں حضرت ابو بکر کا حدیث

حضرت ابن عمرؓ فرماتے ہیں حضور اقدس ﷺ اپنے کچھ صحابہ میں بیٹھے ہوئے تھے۔ آپ نے ان کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا کیا تمہیں یہ بات معلوم نہیں ہے کہ میں تمہاری طرف اللہ کا بھیجا ہوا رسول ہوں۔ صحابہ نے کہا جی ہاں معلوم ہے۔ ہم اس بات کی گواہی دیتے ہیں کہ آپ اللہ کے رسول ہیں۔ آپ نے فرمایا تمہیں یہ معلوم نہیں ہے کہ جس نے میری اِطاعت کی اس نے اللہ کی اِطاعت کی۔ میری اِطاعت حقیقت میں اللہ کی اِطاعت میں شامل ہے؟ صحابہ نے کہا جی ہاں، معلوم ہے۔ ہم گواہی دیتے ہیں



جس نے آپ کی اِطاعت کی اس نے اللہ کی اِطاعت کی اور آپ کی اُطاعت اللہ کی اِطاعت میں شامل ہے۔ آپ نے فرمایا اللہ کی اِطاعت میں یہ شامل ہے کہ تم میری اِطاعت کرو اور میری اِطاعت میں یہ شامل ہے کہ تم اپنے امیروں کی اِطاعت کرو۔ اگر وہ بیٹھ کر نماز پڑھائیں تو تم بھی بیٹھ کر نماز پڑھو۔

## وصيته ﷺ لأبي ذر رضي الله عنه في احترام الأمير

أخرج ابن جرير عن أسماء بنت يزيد أن أبا ذر الغفاري رضي الله عنه كان يخدم رسول الله ﷺ، فإذا فرغ من خدمته أوى إلى المسجد، فكان هو بيته يضطجع فيه، فدخل رسول الله ﷺ ليلة إلى المسجد فوجد أبا ذر نائما (منجدلا) في المسجد، فركله رسول الله ﷺ برجله حتى استوى قاعدا. فقال له رسول الله ﷺ: "ألا أراك نائما فيه؟" فقال أبو ذر: أين أنام يا رسول الله؟ ما لي من بيت غيره. فجلس إليه رسول الله ﷺ فقال: "فكيف أنت إذا أخرجوك منه؟" فقال: إذا ألحق باشام فإن الشام أرض الهجرة والمحشر و (أرض) الأنبياء، فأكون رجلا من أهلها. قال: "فكيف أنت إذا أخرجوك من الشام؟" قال: إذا أرجع إليه، فيكون بيتي ومنزلي، قال: "فكيف أنت إذا أخرجوك منه ثانيا؟" قال: آخذ سيفي فأقاتل حتى أموت. (فكشر) إليه رسول الله ﷺ فأثبته بيده فقال: "أدلك على ما هو خير من ذلك؟" قال: بلى! بأبي وأمي يا رسول الله! فقال رسول الله ﷺ: "تنقاد لهم حيث قادوك، وتنساق لهم حيث ساقوك، حتى تلقاني وأنت على ذلك". كذا في الكنز (٣/١٦٨). وأخرجه أيضا أحمد عن أسماء نحوه. قال الهيثمي (٥/٢٢٣): وفيه شهر بن حوشب، و هو ضعيف وقد وثق . انتهى.

وأخرجه ابن جرير أيضا عن أبي ذر رضي الله عنه بنحوه، وفي حديثه قال: "فكيف تصنع إذا أخرجت منها؟" قلت: آخذ سيفي فأضرب به من يخرجني. فضرب يده على منكبي ثم قال: "غفرا يا أبا ذر! تنقاد معهم حيث قادوك، وتنساق معهم حيث ساقوك و لو لعبد أسود". قال: فلما أنزلت الربذة أقيمت الصلاة فتقدم رجل أسود على بعض صدقاتها. فلما رآني أخذ ليرجع ويقدمني فقلت: كما أنت، بل أنقاد لأمر رسول الله ﷺ!.

## امیر کی احترام کے بارے میں حضرت ابوذر کا وصیت

ابن جریر نے اس جیسی حدیث خود حضرت ابوذرؓ سے نقل کی ہے۔ اس میں یہ ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا جب تمہیں (مدینہ سے) دوبارہ نکالا جائے گا تو تم کیا کروگے؟ حضرت ابوذر کہتے ہیں کہ میں نے کہا میں تلوار لے کر نکالنے والوں کو ماروں گا۔ آپ نے اپنا ہاتھ میرے کندھے پر مارا اور فرمایا اے ابوذر! تم (ان نکالنے والوں کو) معاف کر دینا اور وہ تمہیں آگے سے پکڑ کر جہاں لے جائیں وہاں چلے جانا اور پیچھے سے تمہیں جدھر کو چلائیں تم اُدھر کو چلے جانا (یعنی ان کی بات مانتے رہنا) چاہے تم کو یہ معاملہ ایک کالے غلام کے ساتھ کیوں نہ کرنا پڑے۔ حضرت ابوذر کہتے ہیں جب (امیر المومنین حضرت عثمانؓ کے فرمان پر) میں رَبذہ رہنے لگا تو ایک دفعہ نماز کی اِقامت ہوئی اور ایک کالا آدمی جو وہاں کے صدقات وصول کرنے پر مقرر تھا نماز پڑھانے کے لئے آگے بڑھا۔ جب اس نے مجھے دیکھا تو پیچھے ہٹنے لگا اور مجھے آگے کرنے لگا۔ میں نے کہا تم اپنی جگہ رہو میں حضور ﷺ کی بات مانوں گا۔



وأخرجه أيضا عبد الرزاق عن طاووس، وفي حديثه: فلما خرج أبو ذر رضي الله عنه إلى الربذة فوجد بها غلاما لعثمان رضي الله عنه أسود، فأذن وأقام ثم قال: تقدم يا أبا ذر. قال: لا، إن رسول الله ﷺ أمرني أن أسمع وأطيع وإن كان عبدا أسود. فتقدم فصلى خلفه. كذا في الكنز (٣/١٦٨) وأخرج ابن أبي شيبة و ابن جرير و البيهقي و نعيم بن حماد و غيرهم عن عمر رضي الله عنه قال: "اسمع وأطع وإن أمر عليك عبد حبشي مجدع، إن ضرك فاصبر، وإن أمرك بأمر فائتمر، وإن حرمك فاصبر، وإن ظلمك فاصبر، وإن أراد أن ينقص من دينك فقل: دمي دون ديني ولا تفارق الجماعة". كذا في كنز العمال (٣/١٦٧)

عبد الرزاق نے حضرت طاؤس رحمہ اللہ علیہ سے یہی حدیث نقل کی ہے اور اس میں یہ مضمون ہے کہ جب حضرت ابوذرؓ رَبذہ گئے تو ان کو وہاں حضرت عثمانؓ کا ایک کالا غلام ملا۔ اس نے اذان دی اور اقامت کہی پھر حضرت ابوذر سے کہا اے ابوذر! (نماز پڑھانے کے لئے) آگے بڑھیں۔ حضرت ابوذر نے کہا نہیں۔ مجھے تو حضور ﷺ نے حکم دیا ہے کہ میں امیر کی بات سنوں اور مانوں۔ چاہے وہ کالا غلام ہی کیوں نہ ہو۔ چنانچہ وہ غلام آگے بڑھا اور حضرت ابوذر نے اس کے پیچھے نماز پڑھی۔ ابن ابی شیبہ اور ابن جریر اور بیہقی اور نُعیم بن حماد وغیرہ حضرات حضرت عمرؓ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا اپنے امیر کی بات سُنو اور مانو چاہے تم پر کان کٹا حبشی غلام ہی کیوں نہ امیر بنادیا گیا ہو۔ اگر وہ تمہیں تکلیف پہنچائے تو اسے برداشت کرو اور اگر وہ تمہیں کسی کام کا حکم دے تو اسے مانو اور اگر وہ تمہیں کچھ نہ دے تو صبر کرو اور اگر وہ تم پر ظُلم کرے تو بھی صبر کرو۔ اور اگر وہ تمہارے دین میں سے کم کرنا چاہے تو

اس سے کہہ دو جان حاضر ہے دین نہیں (میں جان دے سکتا ہوں لیکن دین میں کمی برداشت نہیں کر سکتا) چاہے کچھ بھی ہو جائے تم جماعت سے جدا نہ ہونا۔

## خطر عصيان الأمير

أخرج ابن أبي شيبة عن شمر عن رجل قال: كنت عريفا في زمن علي رضي الله عنه، فأمرنا بأمر فقال: أفعلتم ما أمرتكم؟ قلنا: لا، قال: والله لتفعلن ما تؤمرون به أو لتركبن أعناقكم الهود والنصارى. كذا في الكنز (٣/١٦٧)

## امیر کو نہ ماننے کی نقصان

ایک صاحب کہتے ہیں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے زمانے میں (ایک علاقہ کا) چوہدری تھا۔ حضرت علی نے ہمیں ایک کام کا حکم دیا (کچھ عرصہ کے بعد) حضرت علی نے فرمایا میں نے تمہیں جس کام کا حکم دیا تھا کیا تم نے وہ کام کر لیا ہے؟ ہم نے کہا نہیں۔ حضرت علی نے فرمایا اللہ کی قسم! تمہیں جو حکم دیا جائے اسے ضرور پورا کرو نہیں تو تمہاری گردنوں پر یہود و نصاری سوار ہو جائیں گے۔

كتبه العبد الفقير الى الله. الشيخ: عبد الله منصور القاسمى
ككرائيل، داكا بنغلاديش
٢/٨٠ معهد البلاغ، ككرائيل، داكا ١٠٠٠ بنغلاديش



## التقريظ والتأييد للعرب

الحمد لله، لقد اطلعت على ما هو مكتوب فى هذه الورقات من الآيات القرآنية والاحاديث النبوية وكلام الخلفاء الراشدين فى أهمية الطاعة بل وجوب الطاعة للأمير الوفني وما يرتب على خلعها من الأضرار الجسيمة على الأمة وتبين لى أن على المنتسبين لهذا الجهد المبارك أن يبايعوا الشيخ سعد هارون حفظه الله. لأنه هو المعين من طرف جماعة المسلمين بحكم وفاة الشيخين الذين عينا معه أيام وفاة الشيخ إنعام الحسن رحمه الله كما أنصح جميع الإخوة بعدم الإكتراث ببعض الشائعات التى يروجها البعض من أن الشيخ سعد حفظه الله تأمر أو أخذ الإمارة بنفسه فالشيخ لايريد الإمارة كما سمعنا منه مرات على منبر نظام الدين، أن هذا الجهد ليس بالوراثة بل بالأمانة ولنذكر فى هذا المقام ما فعله الخليفة الراشد عثمان بن عفان فإنه رفض التنازل عن الإمارة حفظًا على الأمة لما أراد وعلى ذلك أى تنازله حتى قتل.

وفى الأخير فإنى أذكر لجميع الإخوة بالآية الكريمة:

"ومن يشاقق الرسول من بعد ماتبين له الهدى ويتبع غير سبيل المؤمنين نوله ماتولى ونصله جهنم وساءت مصير" (سورة النساء. الآية. ١١٠)

وبقول النبى صلي الله عليه و سلم من خلع يدًا من طاعة لقى الله و هو عليه غضبان.

كتبه العبد الفقير عبد الله محمد موريتانيا
(أهل الشورة مورتيانيا)

## بيعة العرب اجتماعية فى غرفة الشورى نظام الدين وقت المشورة

الحمد لله

وقد حضرت المشورة مع بعض الإخوة العرب من السعودية والسودان والأردن وموريتانيا و أعلنوا أمام المشائخ فى المشورة الصباحية في نظام الدين مبايعتهم للشيخ سعد حفظه الله على القيام بهذا الجهد حسب ما ربه الشيخ محمد إلياس و الشيخ يوسف و الشيخ إنعام الحسن و الشيخ إظهار الحسن و الشيخ زبير الحسن رحمهم الله تعالى وقد اتفق نوابه عن العرب على هذه البيعة.

عبد الله محمد مورتيانيا

أهل الشورى و من كبار العلماء -مورتيانيا

وَاصْبِرْ عَلَىٰ مَا يَقُولُوْنَ وَاهجُرْهمْ هَجْرًا جَمِيْلًا

(سورة المزمل: ٧٣)

اور جو جو (دل آزار) باتیں یہ لوگ کہتے ہیں ان کو سہتے رہو اور اچھے طریق سے ان سے کنارہ کش رہو



## المراجع والمصادر والحواله و المقولة


1. القرآن الكريم
2. الصحيح البخارى
3. الصحيح المسلم
4. البيهقى
5. حياة الصحابة
6. الأحاديث المنتخبة
7. الكنز
8. البزار
9. ابن خزيمة
10. الحاكم
11. الدارقطنى
12. ابن أبى شيبة
13. مجمع الزوايد ٥/١.٤
14. ابن ماجه
15. الشيخ عبد الله محمد موريتانيا
16. المهندس حاجى عبد المقيت -بنغلاديش
17. الأخ حاجى عبد الوهاب -باكستان
18. مولانا إظهار الحسن -نظام الدين

